ہوں"

"میرا شوہر بہادروں کی موت مرچکا"

"ہائے! کس طرح سمجھاؤں۔ ارے لوگو! کسی طرح آگ کو ٹھنڈا کر دیں میں رتن سنگھ ہی ہوں! پیاری! کیا تم مجھے پہچانتی نہیں ہو؟"

آگ کی لپٹ چنتا کے چہرہ تک پہونچ گئی۔ آگ میں کنول کھل گیا۔ چنتا صاف لہجہ میں بولی: "خوب پہچانتی ہوں۔ تم میرے رتن سنگھ نہیں۔ میرا رتن سنگھ سچا سورما تھا وہ اپنی حفاظت کے لئے اپنے اس نکمے جسم کو بچانے کے لئے اپنی چھتری دھرم کو ترک نہ کرسکتا تھا۔ میں جس جوانمرد کے قدموں پر نثار ہو چکی تھی۔ وہ دیوتاؤں کے بہشت میں رونق افروز ہے۔ رتن سنگھ کو بدنام مت کرو۔ وہ بہادر راجپوت تھا۔ میدانِ جنگ سے بھاگنے والا بزدل نہیں۔

آخری الفاظ نکلے ہی تھے کہ آگ کی لپٹ چنتا کے سر کے اوپر جا پہنچی۔ پھر ایک لمحہ میں وہ حسن کی مورت۔ وہ اعلٰے بہادری کی پوجا۔ وہ سچی ستی۔ آگ میں جل کر بھسم ہو گئی۔

رتن سنگھ خاموشی سے مبہوت سا کھڑا ہوا یہ دردناک نظارہ دیکھتا رہا۔ پھر یکا یک آہ سرد بھر کر اُسی چتا میں کود پڑا +

جاوید ادو بانی
(عثمانیہ)

Osmania
University